الحمد للہ کہ

اس زمان میمنت اقتران میں

مجموعۂ

# مثنویات میر حسن

جس میں سحر البیان یعنی

# بے نظیر و بدر منیر

اور گلزار ارم و رموز العارفین شامل ہیں

باہتمام ایم۔ ڈی مصرا سپرنٹنڈنٹ

تیج کمار پریس لکھنؤ میں چھپکر شائع ہوا

۱۹۶۶ء




کروں پہلے توحید یزداں رقم — جھکا جس کے سجدے کو اوّل قلم
سرِ لوح پر رکھ بیاضِ جبیں — کہا دوسرا کوئی تجھ سا نہیں
قلم پھر شہادت کی اُنگلی اُٹھا — ہوا حرف زن یوں کہ ربُّ العُلا
نہیں کوئی تیرا نہ ہوگا شریک — تری ذات ہے وحدہٗ لاشریک
پرستش کے قابل ہے تو اے کریم — کہ ہے ذات تیری غفور الرحیم
رہِ حمد میں تیری عزّ و جل — تجھے سجدہ کرتا چلوں سر کے بل
وہ الحق کہ ایسا ہی معبود ہے — قلم جو لکھے اُس سے افزود ہے
سبھوں کا وہی دین و ایمان ہے — یہ دل ہیں تمام اور وہی جان ہے
تر و تازہ ہے اُس سے گلزارِ خلق — وہ ابرِ کرم ہے ہوادارِ خلق

لیھو ادار - دو ہزار - نمبر غزلہ - ۱۲-۱۰-۱ء



اگرچہ وہ بے فکر و غیور[۱] ہے — و لے پرورش سب کی منظور ہے
کسی سے نہ بر آوے کچھ کامِ جاں — جو وہ مہرباں ہو تو کل مہرباں
اگرچہ یہاں کیا ہے اور کیا نہیں — پر اُس بن تو کوئی کسی کا نہیں
موئے پر نہیں اُس سے رفت و گذشت[۲] — اُسی کی طرف سب کی ہے بازگشت
رہا کون اور کس کی بابت[۳] رہی — موے اور جیتے وہی ہے وہی
نہاں سب میں اور سب میں ہے آشکار — یہ سب اس کے عالم ہیں ہژدہ[۴] ہزار
ورے سب ہیں اُس سے وُہ ہے سب سے بیش — ہمیشہ سے ہے اور رہے گا ہمیش
چمن میں ہے وحدت کے یکتا وہ گل — کہ مشتاق ہیں جس کے یاں جزو کل
اُسی سے ہے کعبہ اُسی سے کنشت[۵] — اُسی کا ہے دوزخ اُسی کا بہشت
جسے چاہے جنت میں دیوے مقام — جسے چاہے دوزخ میں رکھے مدام
وہ ہے مالکِ ملک دنیا و دیں — ہے قبضے میں اُس کے زمان و زمیں
سدا بے نمودوں[۶] کی اُس سے نمود — دل بستگاں[۷] کو ہے اُس سے کشود[۸]
اُسی کی نظر سے ہے ہم سب کی دید[۹] — اُسی کے سخن پر ہے گفت و شنید

۱ غیور - بہت غیرت مند - یہ لفظ بفتح اول و ضم ثانی بلا تشدید ہے ۲ رفت و گذشت گیا گذرا - بے تعلقی ۱۲ ۳ بابت - ذریعہ - سفارش ۱۲ ۴ یعنی اٹھارہ ہزار عالم ۱۲ ۵ کنشت - آتشکدہ - یہودیوں کا معبد ۱۲ ۶ بے نمود سے مراد عاجز - کم رتبہ حقیر لوگ ۱۲ ۷ دلبستگان مراد دل مایوساں ۱۲ ۸ کشود کشایش ۱۲ - ۹ یعنی ہماری قوت باصرہ اُسی کے حکم سے ہے - یا ہم سب اُسی کی نظر کو دیکھتے ہیں ۱۲ - آسی

| | |
|---|---|
| وہی نور ہے سب طرف جلوہ گر | اُسی کے یہ ذرّے ہیں شمس و قمر |
| نہیں اس سے خالی غرض کوئی شے | وہ[1] کچھ شے نہیں پر ہر اک شے میں ہے |
| نہ گوہر میں وہ ہے نہ ہے سنگ میں | ولیکن چمکتا ہے ہر رنگ میں |
| وہ ظاہر ہیں[2] ہر چند ظاہر نہیں | پہ ظاہر کوئی اُس سے باہر نہیں |
| تامل سے کیجیے اگر غور پہ کچھ | تو سب کچھ وہی ہے نہیں اور کچھ |
| اُسی گل کی ہے بو سے خوشبو گلاب | پھرے ہے لیے ساتھ دریا حباب |
| پر اس جوش میں آ کے بہنا نہیں | سمجھنے کی ہے بات کہنا نہیں |
| قلم گو زباں لاوے اپنی ہزار | نہیں لکھ سکے حمد پروردگار |
| کہ عاجز ہے یاں انبیا کی زباں | زبانِ قلم کو یہ قدرت کہاں |
| اس عہدے[3] سے کوئی بھی نکلا نہیں | سوا عجز در پیش کچھ یاں نہیں |
| وہ معبود دیکھتا خدا ہے جہاں | کہ جس نے کیا کُن میں کون و مکاں |
| دیا عقل و ادراک اُس نے ہمیں | کیا خاک[4] سے پاک اُس نے ہمیں |
| پیمبر کو بھیجا ہمارے لیے | وصی[5] اور امام[6] اُس نے پیدا کیے |
| جہاں کو انھوں نے دیا انتظام | بُرائی بھلائی سمجھائی تمام |
| دکھائی انھوں نے ہمیں راہِ راست | کہ تا ہو نہ اُس راہ کی باز خواست[7] |

[1] یعنی اُس کو کسی جسم کے ساتھ مجسم نہیں ٹھہرا سکتے ۱۲ [2] یعنی عبد و معبود ایک ہیں مگر ادب لازم ہے ۱۲ [3] عہدہ ذمہ داری - ذمہ عہدے کا عین تقطیع سے گرتا ہے ۱۲ [4] خاک سے پاک کرنا - ادنیٰ درجہ سے اعلیٰ مرتبہ پر پہونچانا ۱۲ [5] وصی وہ جس کے حق میں وصیت کی جائے ۱۲ [6] امام - پیشوائے دین ۱۲ [7] باز خواست - دی ہوئی چیز پھر واپس مانگنا - پرسش ۱۲
آسی



| | |
|---|---|
| سو وہ کون سی راہ شرعِ نبی | کہ جنت کے رستے کو سیدھی گئی |

## نعت حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

| | |
|---|---|
| نبی کون یعنی رسول کریم | نبوت کے دریا کا دُرِّ یتیم |
| ہوا گو کہ ظاہر میں اُمی لقب | پہ علم لدنی[1] کھلا دل پہ سب |
| ہوا علم دیں اُس کا جو آشکار | گذشتہ ہوئے حکم تقویم[2] پار |
| اُٹھا کفر اسلام ظاہر کیا | بتوں کو خدائی سے باہر کیا |
| کیا حق نے نبیوں کا سردار اسے | بنایا نبوت کا حقدار اُسے |
| نبوت جو کی حق نے اُس پر تمام | لکھا اشرف[3] الناس خیر الانام |
| بنایا سمجھ بوجھ کر خوب اُسے | خدا نے کیا اپنا محبوب اُسے |
| کروں اُس کے رتبہ کا کیا میں بیاں | کھڑے ہوں جہاں باندھ صف مرسلاں |
| مسیحؑ اُس کے خرگاہ[4] کا پارہ دوز | تجلّی طور اُس کی مشعل فروز |
| خلیلؑ اس کے گلزار کا باغباں | سلیمانؑ سے کئی مہردار[5] اُس کے ہاں |
| خضرؑ اُس کی سرکار کا آبدار[6] | زرہ ساز داؤدؑ سے واں ہزار |

[1] علم لدنی - وہ علم جو بغیر اُستاد کے محض فضل الٰہی سے حاصل ہو ۱۲ [2] تقویم پارینہ پرانی جنتری - مراد بیکار ۱۲ [3] اشرف الناس - آدمیوں میں سب سے زیادہ بزرگ خیر الانام دنیا کا بہتر آدمی ۱۲ [4] خرگاہ ایک قسم کا بڑا خیمہ - اُمرا کا خیمہ پارہ دوز پیوند لگانے والا ۱۲ [5] مہردار - وہ عہدہ دار جس کی سپردگی میں امرا و سلاطین کی مہریں ہوں ۱۲ [6] آبدار - بادشاہوں اور امیروں کے یہاں کا وہ منصب دار جس کے سپرد پانی پلانے کی خدمت ہو ۱۲

محمدؐ کے مانند جگ میں نہیں ۔ ہوا ہے نہ ایسا نہ ہوگا کہیں
یہ بھی رمز جو اُس کے سایہ نہ تھا ۔ کہ زنگِ دوئی واں تک آیا نہ تھا
نہ ہونے کا سایہ کے تھا یہ سبب ۔ ہوا صرف پوشش میں کعبہ کی سب
وہ قد اس لیے تھا نہ سایہ فگن ۔ کہ تھا کل وہ اک معجزے کا بدن
بنا سایہ اُس کا لطیف اس قدر ۔ نہ آیا لطافت کے باعث نظر
عجب کیا جو اُس گل کے سایہ نہو ۔ کہ تھا وہ گل قدرتِ حق کی بو
خوش آیا نہ سایہ کو ہونا جدا ۔ اُسی نورِ حق کے رہا زیر پا
نہ ڈالی کسی شخص پر اپنی چھاؤں ۔ کسی کا نہ منہ دیکھا دیکھ اُس کے پاؤں
وہ ہوتا زمیں گیر کیا فرش پر ۔ قدم اُس کے سایہ کا تھا عرش پر
نہ ہونے کی سائے کے اک وجہ اور ۔ مجھے خوب سوجھی یہ ہے شرط غور
جہاں تک کہ تھے یاں کے اہلِ نظر ۔ سمجھ مایۂ نور کحل البصر[52]
سبھوں نے لیا پتلیوں پر اُٹھا ۔ زمیں پر نہ سائے کو گرنے دیا
سیاہی کی پتلی کا ہے یہ سبب ۔ وہی سایہ پھرتا ہے آنکھوں میں اب
وگرنہ یہ بھی چشم اپنی کہاں ۔ اُسی سے یہ روشن ہے سارا جہاں
نظر سے جو غائب وہ سایہ رہا ۔ ملائک کے دل میں سمایا رہا

## منقبت حضرت امیر المومنین علیہ السلام

نہیں ہمسر اُس کا کوئی جز علیؑ ۔ کہ بھائی کا بھائی وصی کا وصی

۵۱ جگ۔ مراد زمانہ ۱۲-آسی ۵۲ آنکھ کا سرمہ ۱۲



ہوئی جو نبوت نبیؐ پر تمام ۔ ہوئی نعمت اُس کے وصی پر تمام
جہاں فیض سے اُن کے ہے کامیاب ۔ نبیؐ آفتاب و علیؓ ماہتاب
علیؓ دین و دنیا کا سردار ہے ۔ کہ مختار کے گھر کا مختار ہے
دیارِ امامت کے گلشن کا گل ۔ بہارِ ولایت کا باغ سُبل
علیؓ راز دارِ خدا و نبیؐ ۔ خبردارِ سرِ خفی و جلی
علیؓ بندۂ خاص درگاہِ حق ۔ علیؓ سالک و رہبر و راہِ حق
علیؓ ولی ابن عمِ رسولؐ ۔ لقب شاہِ مرداں و زوجِ بتول[53]
کہے یوں جو چاہے کوئی بیر سے ۔ یہ نسبت علیؑ کو نہیں غیر سے
خدا نفس پیغمبرش خواندہ است[54] ۔ وگر را فضیلت نہ کس ماندہ است
یہاں بات کی اب سمائی نہیں ۔ نبی اور علی میں جدائی نہیں
نبیؐ اور علیؓ ہر دو نسبت بہم ۔ دو تا ویکے[55] چوں زبانِ قلم
علیؓ کا عدو دوزخی دوزخی ۔ علیؑ کا محب جنتی جنتی
نبیؐ و علیؓ فاطمہؑ اور حسنؓ ۔ حسینؓ ابن حیدر یہ ہیں پنجتن
ہوئی اُن پہ دو جگ کی خوبی تمام ۔ انھوں پر درود اور انھوں پر سلام
علیؓ سے لگا تا بہ مہدی دیں ۔ یہ ہیں ایک نور خدا سے بریں
انھوں سے ہے قائم امامت کا گھر ۔ کہ بارہ ستوں ہیں یہ اثنا عشر

۵۳ زوج بتول۔ یعنی شوہر حضرت فاطمہ علیہا السلام ۱۲ ۵۴ ترجمہ خدائے تعالیٰ نے حضرت علی علیہ السلام کو نفس پیغمبر قرار دیا ہے۔ دوسرے کے لیے کوئی فضیلت نہیں رہی ۱۲
۵۵ وہ دو ہیں مگر پھر بھی زبان قلم کی طرح ایک ہیں ۱۲-آسی

صغیرہ[1] کبیرہ سے یہ پاک ہیں / حساب عمل سے یہ بیباک ہیں
ہوا یاں سے ظاہر کمالِ رسولؐ / کہ بہتر ہوئی سب سے آلِ رسولؐ

## تعریف اصحاب پاک رضوان اللہ علیہم اجمعین

سلام ان پہ جو اُس کے اصحابؓ ہیں / وہ اصحاب کیسے کہ احباب ہیں
خدا نے اُنھوں کو کہا مومنیں / وہ ہیں زینتِ آسمان و زمیں
خدا[2] اُن سے راضی رسولؐ اُن سے خوش / علیؓ اُن سے راضی بتولؓ اُن سے خوش
ہوئی فرض اُن کی ہمیں دوستی / کہ ہیں دل سے وہ جاں نثارِ نبیؐ

## مناجات بدرگاہ قاضی الحاجات

الٰہی بحق رسولِ امیں / بحقِ علیؓ و اصحابؓ دیں
بحق بتولؓ و بآل رسول / کروں عرض جو میں سو ہووے قبول
الٰہی میں بندہ گنہگار ہوں / گناہوں سے اپنے گرانبار ہوں
مجھے بخشیو میرے پروردگار / کہ تو ہے کریم اور آمرزگار
مری عرض یہ ہے کہ جبتک جیوں / شرابِ محبت کو تیری پیوں
سوا تیری اُلفت کے اور سب ہے ہیچ / یہی ہو نہ ہو اور کچھ اینچ پیچ[3]
جو غم ہو تو ہو آلِ احمدؐ کا غم / سوا اس الم کے نہ ہو کچھ الم

۱؎ صغیرہ۔ چھوٹے گناہ۔ کبیرہ۔ بڑے گناہ ۱۲ ۲؎ رضی اللہ عنہم و رضوا عنہ
ترجمہ۔ وہ خدا سے خوش خدا اُن سے خوش ۱۲ آسی ۳؎ مراد جھگڑا ۱۲۔ آسی



رہے سب طرف سے مرے دل کو چین / بحق حسنؓ اور بحق حسینؓ
کسی سے نہ کرنی پڑے التجا / تو کر خود بخود میری حاجت روا
صحیح اور سالم سدا مجھ کو رکھ / خوشی سے ہمیشہ خدا مجھ کو رکھ
مری آل و اولاد کو شاد رکھ / مرے دوستوں کو تو آباد رکھ
میں کھاتا ہوں جن کا نمک اے کریم / سدا رحم کر اُن پہ تو اے رحیم
جیوں آبرو اور حرمت کے ساتھ / رہوں میں عزیزوں میں عزت کے ساتھ
برآویں مرے دین و دنیا کے کام / بحقِ محمد علیہ السلام

## تعریف سخن

پلا مجھ کو ساقی شرابِ سخن / کہ مفتوح[1] ہو جس سے بابِ سخن
سخن کی مجھے فکر دن رات ہے / سخن ہی تو ہے اور کیا بات ہے
سخن کے طلبگار ہیں عقلمند / سخن سے ہے نام نکویان بلند
سخن کی کریں فکر مردانِ کار / سخن نام اُن کا رکھے برقرار
سخن سے وہی شخص رکھتے ہیں کام / جنھیں چاہیے ساتھ نیکی کے نام
سخن سے سلف[2] کی بھلائی رہے / زبان قلم سے بڑائی رہے
کہاں رستم و گیو و افراسیاب / سخن سے رہی یاد یہ نقل خواب
سخن کا صلہ یار دیتے رہے / جواہر سدا مول لیتے رہے
سخن کا سدا گرم بازار ہے / سخن سنج اُس کا خریدار ہے

۱؎ مفتوح۔ کشادہ ۱۲ آسی ۲؎ سلف۔ گذرے ہوئے لوگ ۱۲

رہے جب تلک داستانِ سخن ‏ ‏ ‏ الٰہی رہیں قدردانِ سخن

## مدح شاہ عالم بادشاہ غازی بہادر کی

خدیو فلک شاہ عالی گہر ‏ ‏ ‏ زمیں بوس ہیں جس کے شمس و قمر
جہاں اُس کے پرتو سے ہے کامیاب ‏ ‏ ‏ وہ ہے بُرج اقلیم میں آفتاب
اُسی مہر سے ہے منور یہ ماہ ‏ ‏ ‏ جہاں ہووے اور ہو جہاندار شاہ
وہ مہر منور یہ ماہِ منیر ‏ ‏ ‏ اور اُس کا یہ نجم سعادت وزیر

## مدح وزیر الممالک جناب نواب آصف الدولہ بہادر کی

فلک رُتبہ نواب عالی جناب ‏ ‏ ‏ کہ ہے آصف الدولہ جس کا خطاب
وزیر جہاں حاکم عدل و داد ‏ ‏ ‏ ہے آبادئ ملک جس کی مُراد
جہاں عدل سے اُس کے آباد ہے ‏ ‏ ‏ فقیروں غریبوں کا دل شاد ہے
پھرے بھاگتا مور سے فیل مست ‏ ‏ ‏ زبردست ظالم یہ ہے زیر دست
کتاں پر کرے مہ اگر بد نظر ‏ ‏ ‏ تو آدھا اِدھر اور آدھا اُدھر
کسی کا اگر مفت لے زلف دل ‏ ‏ ‏ تو کھایا کرے پیچ وہ متصل
وہ انصاف سے جو گذرتا نہیں ‏ ‏ ‏ کسی پر کوئی شخص مرتا نہیں
نہ ہو باگھ بکری میں کچھ گفتگو ‏ ‏ ‏ اگر اُس کا چیتا نہ ہووے کبھو
اگر آواز سن صید کی کچھ کہے ‏ ‏ ‏ تو باز آئے چیہنچ کہ بہری رہے

۱ بادشاہ ۱۲ آسی ۲ باگھ۔ شیر ۱۲ ۳ سوچا ہوا ۱۲ ۴ چیہنچ۔ ایک قسم کی ابابیل۔ بہری ایک پرند ۱۲



پھرے شمع کے گرد گرد آ کے چور ‏ ‏ ‏ صبا کھینچ لے جاوے اُس کو بزور
نہ لے جب تلک شمع پروانگی ‏ ‏ ‏ پتنگے کے پر کو نہ چھیڑے کبھی
اگر آپ سے اُس پہ وہ آ گرے ‏ ‏ ‏ تو فانوس میں شمع چھپتی پھرے
گرا حیاناً اُس کے جلیں بال و پر ‏ ‏ ‏ تو گلگیر لے شمع کا کاٹ سر
اُسے عدل کی جو طرح یاد ہے ‏ ‏ ‏ کسے یاد ہے یہ خداداد ہے
ستم اُس کے ہاتھوں سے رویا کرے ‏ ‏ ‏ سدا فتنۂ دہر سویا کرے
گھروں میں فراغت سے سوتے ہیں سب ‏ ‏ ‏ پڑے گھر میں چور اپنے روتے ہیں سب
وہ ہے باعث امن خرد و کلاں ‏ ‏ ‏ کہ ہے نام سے اُس کے مشتق اماں

## بیان سخاوت کا

بیانِ سخاوت کروں جو رقم ‏ ‏ ‏ تو زر ریز کاغذ پہ ہووے قلم
نظر سے توجہ کی دیکھا جدھر ‏ ‏ ‏ دیا مثل نرگس اُسے سیم و زر
سخاوت یہ ادنیٰ سی اک اُس کی ہے ‏ ‏ ‏ کہ اک دن دو شالے دیے سات سے
سوا اس کے ہے اور یہ داستان ‏ ‏ ‏ کہ ہو جس پہ قربان حاتم کی جان
ہوئی کم جو اک بار کچھ برشگال ‏ ‏ ‏ گرانی سی ہونے لگی ایک سال
غریبوں کا دم سا نکلنے لگا ‏ ‏ ‏ توکل کا بھی پاؤں چلنے لگا

۱ شمع کا چور وہ رخنہ جو شمع میں ایک طرف کے گھلنے سے پڑتا ہے ۱۲ ۲ پروانگی اجازت ۱۲ ۳ احیاناً۔ اتفاقاً کبھی کبھی ۱۲ ۴ طرح مجازاً حکمت صورت۔ طریقہ ۱۲ ۵ برشگال۔ برسات ۱۲ ۶ گرانی قحط۔ کال پڑنا ۱۲ ۷ پاؤں چلنا۔ پاؤں ڈگنا۔ لڑکھڑانا ۱۲ آسی

رہے جب تلک داستانِ سخن
الٰہی رہیں قدر دانِ سخن

## مدح شاہ عالم بادشاہ غازی بہادر کی

خدیو[1] فلک شاہ عالی گہر
زمیں بوس ہیں جس کے شمس و قمر

جہاں اُس کے پرتو سے ہے کامیاب
وہ ہے بُرج اقلیم میں آفتاب

اُسی مہر سے ہے منور یہ ماہ
جہاں ہووے اور ہو جہاندار شاہ

وہ مہر منور یہ ماہِ منیر
اور اُس کا یہ نجم سعادت وزیر

## مدح وزیر الممالک جناب نواب آصف الدولہ بہادر کی

فلک رُتبہ نواب عالی جناب
کہ ہے آصف الدولہ جس کا خطاب

وزیر جہاں حاکم عدل و داد
ہے آبادیٔ ملک جس کی مُراد

جہاں عدل سے اُس کے آباد ہے
فقیروں غریبوں کا دل شاد ہے

پھرے بھاگتا مور سے فیل مست
زبردست ظالم یہ ہے زیر دست

کتاں پر کرے مہ اگر بد نظر
تو آدھا اِدھر اور آدھا اُدھر

کسی کا اگر مفت لے زلف دل
تو کھایا کرے پیچ وہ متصل

وہ انصاف سے جو گذرتا نہیں
کسی پر کوئی شخص مرتا نہیں

نہ ہو باگھ[2] بکری میں کچھ گفتگو
اگر اُس کا چیتا[3] نہ ہووے کبھو

اگر آواز سن صید کی کچھ کہے
تو باز آئے چیچ[4] کہ بہری رہے

۱ بادشاہ ۱۲ آسی ۲ باگھ۔ شیر ۱۲ ۳ سوچا ہو ۱۲ ۴ چیچ۔ ایک قسم کی ابابیل۔ بہری ایک پرند ۱۲



پھرے شمع[1] کے گرد گر آ کے چور
صبا کھینچ لے جاوے اُس کو بزور

نہ لے جب تلک شمع پروانگی[2]
پتنگے کے پر کو نہ چھیڑے کبھی

اگر آپ سے اُس پہ وہ آگرے
تو فانوس میں شمع چھپتی پھرے

گراحیانا[3] اُس کے جلیں بال و پر
تو گلگیر لے شمع کا کاٹ سر

اُسے عدل کی جو طرح[4] یاد ہے
کسے یاد ہے یہ خداداد ہے

ستم اُس کے ہاتھوں سے رویا کرے
سدا فتنۂ دہر سویا کرے

گھروں میں فراغت سے سوتے ہیں سب
پڑے گھر میں چور اپنے روتے ہیں سب

وہ ہے باعث امن خرد و کلاں
کہ ہے نام سے اُس کے مشتق اماں

## بیان سخاوت کا

بیانِ سخاوت کروں جو رقم
تو زر ریز کاغذ پہ ہووے قلم

نظر سے توجہ کی دیکھا جدھر
دیا مثل نرگس اُسے سیم و زر

سخاوت یہ ادنیٰ سی اک اُس کی ہے
کہ اک دن دوشالے دیے سات سے

سوا اس کے ہے اور یہ داستان
کہ ہو جس پہ قربان حاتم کی جان

ہوئی کم جو اک بار کچھ برسگال[5]
گرانی[6] سی ہونے لگی ایک سال

غریبوں کا دم سا نکلنے لگا
توکل کا بھی پاؤں[7] چلنے لگا

۱ شمع کا چور وہ رخنہ جو شمع میں ایک طرف کے گھلنے سے پڑتا ہے ۱۲ ۲ پروانگی اجازت ۱۲ ۳ احیاناً۔ اتفاقاً کبھی کبھی ۱۲ ۴ طرح مجازاً حکمت صورت۔ طریقہ ۱۲ ۵ برسگال۔ برسات ۱۲ ۶ گرانی قحط۔ کال پڑنا ۱۲ ۷ پاؤں چلنا۔ پاؤں ڈگنا۔ لڑکھڑانا ۱۲ آسی

وزیر الممالک نے تدبیر کر — خدا کی دیا راہ میں مال و زر
محلہ محلہ کیا حکم یہ — کہ ناڑے[1] سے اس غم کی کھولیں گرہ
یہ چاہا کہ خلقت کسی ڈھب جیے — کئی لاکھ لاکھ ایک دن میں دیے
یہ لغزش پڑی ملک میں جو تمام — لیا ہاتھ نے اُس کے گرتوں کو تھام
یہ بندہ نوازی یہ جاں پروری — یہ آئین سرداری و سروری
ہوئی ذات پر اُس سخی کی تمام — تکلف ہے آگے سخاوت کا نام
فقیروں کی تو یاں تلک ہے بنی — کہ ایک ایک یاں ہو گیا ہے غنی
یہ کیا دخل آواز دے جو گدا — چٹکنے کی گل کے نہ ہووے صدا
نہ ہو اُس کا شال جو ابر کرم — اثر ابر نیساں[2] سے ہووے عدم
قدح لیکے نرگس جو ہووے کھڑی — تو خجلت سے جاوے زمیں میں گڑی
ہر اک کام اُس کا جہاں کی مراد — فلاطوں طبیعت ارسطو نژاد
جب ایسا وہ پیدا ہوا ہے بشر — تب اُس کو دیا ہے یہ کچھ مال و زر

## بیان شجاعت کا

لکھوں گر شجاعت کا اُس کی بیاں — قلم ہو مرا رستم داستاں
غضب سے وہ ہاتھ اپنا جس پر اُٹھائے — اجل کا طمانچہ قسم اُس کی کھائے

[1] کچا سرخ زرد رنگا ہوا سوت ۱۲ [2] مشہور ہے کہ ابر نیساں یعنی اُس گھٹا کا پانی جو نوروز سے چالیس دن بعد برستا ہے اور مشہور ہے کہ اُس پانی سے سیپ میں موتی اور بانس میں بنسلوچن بنتا ہے ۱۲ آسی



کرے جس جگہ زور اُس کا نمود — دلِ آہن اُس جا پہ ہووے کبود
چلے تیغ گر اُس کی روزِ مصاف[1] — نظر آئے دشمن سے میدان صاف
اگر بے حیائی سے کوئی عدو — ملا دیوے اُس تیغ سے منہ کبھو
تو ایسے ہی کھا کر گرے سر کے بل — کہ سر پر کھڑی اُس کے رُوئے اجل
نہ ہو کیونکہ وہ تیغ برقِ غضب — کہ بُرش کی تشدید جوہر ہیں سب
ہوئی ہم قسم اُس کی تیغ اجل — نکل آئے یہ گر پڑے وہ اُگل
لگا دے اگر کوہ پر ایک بار — گذر جائے یوں جیسے صابن سے تار
غضب سے غضب اُس کے کانپا کرے — تہور سے ہیبت بھی اُس کے ڈرے
اور اس زور پر ہے یہ حلم و حیا — کہ ہے خلق کا جیسے دریا بہا
جہاں تک کہ ہیں علم و کسب کمال — ہر اک فن میں ماہر ہے وہ خوش خصال
سخنداں سخن سنج شیریں زباں — وزیر جہان و وحید زماں
سخن کی نہیں اُس سے پوشیدہ بات — غوامض[2] ہیں سب سہل اُن کے نکات[3]
سلیقہ ہر اک فن میں ہر بات میں — نکلتی نئی بات دن رات میں
سدا سیر پر اور تماشے پہ دل — کشادہ دلی اور خوشی متصل
نہ ہو اُس کو کیونکر ہوا ئے شکار — تہور شعاروں کا ہے یہ شعار
دلیروں کو ہے بس دلیروں سے کام — کہ رہتا ہے شیروں کو شیروں سے کام
شہاں[4] را ضرورست مشق شکار — کہ آید پے صید دلہا بکار

[1] لڑائی میں فوج کے صف باندھنے کی جگہ مجازاً میدان جنگ ۱۲ [2] غوامض۔ باریکیاں ۱۲ [3] نکات نکتہ کی جمع ۱۲۔ آسی۔ [4] ترجمہ بادشاہوں کو شکار کی مشق ضروری ہے کہ دلوں کے شکار کرنے میں کام آئے ۱۲

کھلے بند ہیں جتنے صحرا میں صید
ہیں نواب کے دام الفت میں قید

ز مہرش دل آہواں سوختہ[1]
بفتراک او چشمہا دوختہ

شجاعت کا ہمت کا یہ کام ہے
درم ہاتھ میں ہے کہ یا دام ہے

نہ ہوتا اگر اُس کو عزم شکار
درندوں سے بچتا نہ شہر و دیار

نہ بچتے جہاں بیچ خرد و بزرگ
یہ ہو جاتے سب لقمۂ شیر و گرگ

یہ انسان پر اُس کا احسان ہے
کہ بے خوف انسان کی جان ہے

بنائی جہاں اُس نے نخچیر گاہ[2]
رہے صید واں آکے شام و پگاہ

رکھا صید بحری پہ جس دم خیال
لیا پشت پر اپنی ماہی نے جال

مگر اپنا دیتے ہیں جی جان کر
کہ ٹاپو یہ گرتے ہیں آن آن کر

نہ سمجھو نکلتی ہیں دریا میں سوس[3]
خوشی سے اُچھلتی ہیں دریا میں سوس

چرندوں کا دل اُس طرف ہے لگا
پرندوں کو رہتی ہے اُس کی ہوا

پلنگوں کا ہے بلکہ چیتا[4] بھی
کمر آبندھائے ہماری کوئی

خبر اُس کی سُن کر نہ گینڈا چلے
کہ ہاتھی بھی ہو مست اینڈا چلے

جو کچھ دل میں گینڈے کے آوے خیال
تو بھاگے اُس آگے سر اپنی ڈال

کھڑے ارنے[5] ہوتے ہیں سر جوڑ جوڑ
کہ جی کون دیتا ہے بدبد کے ہوڑ[6]

[1] ترجمہ اُس کی محبت سے ہرنوں کا دل جلا ہوا ہے۔ اُس کے فتراک (تسمۂ شکار بند) پر آنکھیں لگائے ہیں ۱۲ [2] نخچیر گاہ۔ شکار کرنے کی جگہ ۱۲ [3] سوس۔ ایک دریائی درندہ جانور ۱۲ [4] چیتا۔ خیال۔ سوچا ہوا ۱۲ آسی [5] ارنا۔ جنگلی سانڈ۔ جنگلی بھینسا ۱۲ [6] ہوڑ بدنا۔ شرط بدنا۔ ۱۲۔ آسی



اطاعت کے حلقے سے بھاگے جو فیل
پلک اُس کی آنکھوں میں ہو رود نیل

سو وہ تو اطاعت میں یکدست ہیں
نشے میں محبت کے سب مست ہیں

اُسی کے لیے گو کہ ہیں یہ پہاڑ
قدم اپنے رکھتے ہیں سب گاڑ گاڑ

کہ شاید مشرف سواری سے ہوں
سرافراز چل کر عماری[1] سے ہوں

چلن جب کہ ہووے یہ حیوان کے
تو پھر حق بجانب ہے انسان کے

کسے ہو نہ صحبت کی اُس کی ہوس
وہ لے کیا کریں جو نہ ہو دسترس

## عجز و انکسار مصنف اور عرض کرنا داستان کا

فلک بارگاہا[2] ملک درگہا
جدا میں جو قدموں سے تیرے رہا

نہ کچھ عقل نے اور نہ تدبیر نے
رکھا مجھ کو محروم تقدیر نے

پر اب عقل نے میرے کھولے ہیں گوش
دیا ہے مدد سے تری مجھ کو ہوش

سو میں اک کہانی بنا کر نئی
دُر فکر سے گوندھ لڑیاں کئی

لے آیا ہوں خدمت میں بہر نیاز
یہ امید ہے پھر کہ ہوں سرفراز

مرا عذر تقصیر ہووے قبول
بحق علی و آل رسول

رہیں شاد و آباد کُل خیر خواہ
پھریں اس گھرانے کے دشمن تباہ

رہے جاہ و حشمت ترا یہ مدام
بحق محمد علیہ السّلام

اب آگے کہانی کی ہے داستاں
ذرا سنیے دل دے کے اس کا بیاں

[1] عماری۔ ہودہ ۱۲ [2] بارگاہا اور درگہا میں الف ندائیہ ہے ۱۲ آسی

# آغاز داستان

کسی شہر میں تھا کوئی بادشاہ
کہ تھا وہ شہنشاہ گیتی پناہ

بہت حشمت و جاہ و مال و منال
بہت فوج سے اپنی فرخندہ حال

کئی بادشاہ اُس کو دیتے تھے باج[1]
خطا و ختن سے وہ لیتا خراج

کوئی دیکھتا آکے جب اس کی فوج
تو کہتا کہ ہے بحر ہستی کی موج

طویلے کے اُس کے جو ادنیٰ تھے خر[2]
اُنھیں نعلبندی[3] میں ملتا تھا زر

جہاں تک کہ سرکش تھے اطراف کے
وہ اس شہ کے رہتے تھے قدموں لگے

رعیت تھی آسودہ و بے خطر
نہ غم مفلسی کا نہ چوری کا ڈر

عجب شہر تھا اُس کا مینو سواد[4]
کہ قدرت خدائی کی آتی تھی یاد

لگے تھے ہر اک جا پہ واں سنگ و خشت
ہر اک کوچہ اُس کا تھا رشک بہشت

زمیں سبز و سیراب عالم تمام
نظر کو طراوت وہاں صبح و شام

عمارت تھی گچ کی وہاں بیشتر
کہ گذرے صفائی سے جس پر نظر

کہیں چاہ منبع کہیں حوض و نہر
ہر اک جا پہ آب لطافت کی لہر

کروں اُس کی وسعت کا کیا میں بیاں
کہ جوں اصفہاں[5] تھا وہ نصف جہاں

ہنرمند واں اہل حرفہ تمام
ہر اک نوع کی خلق کا ازدحام

[1] باج محصول۔ خطا و ختن۔ دو شہروں کے نام [2] کم رتبہ آدمی ۱۲ [3] گھوڑے کی نعل جڑنا ۱۲ [4] بہشت کی سی رونق ۱۲ [5] اصفہان عراق کا ایک مشہور و معروف شہر جہاں کی تلوار اور سرمہ مشہور ہیں ۱۲۔ آسی



یہ دلچسپ بازار تھا چوک کا
کہ ٹھہرے جہاں پر وہیں دل لگا

جہاں تک کہ رستے تھے بازار کے
کہے تو کہ تختے تھے گلزار کے

وہ پختہ مکانوں کے دیوار و در
سپیدی پہ جس کی نہ ٹھہرے نظر

صفا پر جو اُس کی نظر کر گئے
اُسے دیکھ کر سنگ مرمر گئے

کہوں قلعہ کی اُس کی ہیں کیا شکوہ
گئے دب بلندی کو دیکھ اُس کی کوہ

وہ دولت سرا خانۂ نور تھا
سدا عیش و عشرت سے معمور تھا

ہمیشہ خوشی رات دن سیر باغ
نہ دیکھا کسی دل پہ جز لالہ داغ

سدا عیش و عشرت سدا اک ترنگ
نہ تھا زیست سے اپنی کوئی بتنگ

غنی واں ہوا جو کہ آیا تباہ
عجب شہر تھا وہ عجب بادشاہ

نہ دیکھا کسی نے کوئی واں فقیر
ہوئے اُس کی دولت سے گھر گھر امیر

کہاں تک کہوں اُس کا جاہ و حشم
محل و مکاں اُس کا رشک ارم[1]

سدا ماہرویوں سے صحبت اُسے
سدا جامہ زیبوں سے رغبت اُسے

ہزاروں پری پیکر اُس کے غلام
کمر بستہ خدمت میں حاضر مدام

کسی طرح کا وہ نہ رکھتا تھا غم
مگر ایک اولاد کا تھا الم

اسی بات کا اُس کے تھا دل پہ داغ
نہ رکھتا تھا وہ اپنے گھر کا چراغ

دنوں[2] کا عجب اُس کے یہ پھیر تھا
کہ اُس روشنی پر یہ اندھیر تھا

وزیروں کو اک روز اُس نے بلا
جو کچھ دل کا احوال تھا سو کہا

کہ میں کیا کروں گا یہ مال و منال
فقیری کا ہے میرے دل کو خیال

[1] شداد کی بنائی ہوئی جنت ۱۲ [2] دنوں کا پھیر گردش قسمت ۱۲ آسی

فقیر اب نہ ہوں تو کروں کیا علاج
نہ پیدا ہوا وارثِ تخت و تاج

جوانی تو میری گئی اب گذر
نمودار پیری ہوئی سربسر

دریغا[1] کہ عہد جوانی گذشت
جوانی مگو زندگانی گذشت

بہت ملک پر جان کھویا کیا
بہت فکر دنیا میں سویا کیا

مآل

زہے[2] بے تمیزی و بے حاصلی
کہ از فکر دنیا و دیں غافلی

وزیروں نے کی عرض کاٹے[3] آفتاب
نہ ہو ذرہ تجھ کو کبھی اضطراب

فقیری جو کیجئے تو دنیا کے ساتھ
نہیں خوب جانا اُدھر خالی ہاتھ

کرو سلطنت لیکن اعمال نیک
کہ تا دو جہاں میں رہے حال نیک

جو عاقل ہوں وہ سوچ میں ٹک[4] ہیں
کہ ایسا نہ ہووے کہ پھر سب کہیں

تو کار زمیں[5] را نکو ساختی
کہ با آسماں نیز پرداختی

یہ دنیا جو ہے مزرع[6] آخرت
فقیری میں ضائع کرو اس کو مت

عبادت سے اس کشت[7] کو آب دو
کہ واں جا کے خرمن بھی تیار لو

رکھو یاد عدل و سخاوت کی بات
کہ اس فیض سے ہے تمھاری نجات

مگر ہاں جو اولاد کا ہے یہ غم
سو اس کا تردد بھی کرتے ہیں ہم

عجب کیا کہ ہووے تمھارے خلف[8]
کرو تم نہ اوقات اپنی تلف

[1] افسوس کہ جوانی کا زمانہ گذر گیا جوانی کیوں کہو زندگی ہی گذر گئی ۱۲ آسی [2] ترجمہ تو عجب بے تمیز اور فضول آدمی ہے کہ دنیا اور دین کی فکر سے تو غافل ہے ۱۲ [3] کاٹے سکے لے ۱۲ [4] ٹک ذرا ۱۲ [5] ترجمہ تو نے دنیا کا کام خوب بنایا ہے۔ کہ آسمان کی طرف توجہ کی ہے ۱۲ [6] مزرع۔ کھیت۔ کھیتی ۱۲
[7] کشت۔ کھیتی ۱۲ [8] خلف لڑکا باپ کا قائم مقام ۱۲ آسی



نہ لاؤ کبھی یاس کی گفتگو
کہ قرآن میں آیا ہے لاتقنطوا[1]

بلاتے ہیں ہم اہل تنجیم[2] کو
نصیبوں کو اپنے ذرا دیکھ لو

تسلی تو دی شاہ کو اس نمط[3]
ولے اہل تنجیم کو بھیجے خط

نجومی و رمال اور برہمن
غرض یاد تھا جن کو اس ڈھب کا فن

بلا کر انھیں شہ کنے[4] لے گئے
جوں ہی روبرو سب وہ شہ کے گئے

پڑا جب نظر وہ شہ تاج و تخت
دُعا دی کہ ہوں شہ کے بیدار بخت

کیا قاعدے سے ٹھہر کر سلام
کہا شہ نے میں تم سے رکھتا ہوں کام

نکالو ذرا اپنی اپنی کتاب
مرا ہے سوال اُس کا لکھو جواب

نصیبوں میں دیکھو تو میرے کہیں
کسی سے بھی اولاد ہے یا نہیں

یہ سن کر وہ رمال طالع شناس
لگے کھینچنے زائچے[5] بے قیاس

دھری تختی آگے لیا قرعہ ہاتھ
لگا دھیان اولاد کا اُس کے ساتھ

جو پھینکیں تو شکلیں کئی بیٹھیں مل
کئی شکل سے دل گیا اُن کا کھل

جماعت نے رمال کی عرض کی
کہ ہے گھر میں امید[6] کی کچھ خوشی

یہ سُن ہم سے اے عالموں کے شفیق
بہت ہم نے تکرار کی ہر طریق

بیاض اپنی دیکھی جو اس رمل کی
تو ایک ایک نقطہ ہے فرد خوشی

ہے اس بات پر اجتماع تمام
کہ طالع میں فرزند ہے تیرے نام

[1] لاتقنطوا من رحمۃ اللہ خدا کی رحمت سے ناامید نہ ہو ۱۲ [2] اہل تنجیم۔ نجومی۔ ستارہ شناس ۱۲
[3] نمط۔ طرح۔ آسی [4] پاس ۱۲ [5] زائچہ۔ جنم پترا۔ وہ شکلیں جو رمال سوال کا جواب دیتے وقت بناتے ہیں ۱۲ [6] امید۔ حمل ۱۲

زن[1] وزوج کی شکل میں ہے فرح — پیا کرے وصل کا تو قدح
نجومی بھی کہنے لگے در جواب — کہ ہم نے بھی دیکھی ہے اپنی کتاب
نحوست کے دن سب گئے ہیں نکل — عمل اپنا سب کرچکا ہے زحل[2]
ستارے نے طالع نے بدلے ہیں طور — خوشی کا کوئی دم میں آتا ہے دور
نظر کی جو تسدیس[3] و تثلیث[4] پر — تو دیکھا کہ ہے نیک سب کی نظر
جبؑ
کیا پنڈتوں نے جو اپنا بچار[5] — تو کچھ انگلیوں پر کیا پھر شمار
جنم پترا شاہ کا دیکھ کر — تلا[6] اور برچھیک[7] پر کر نظر
کہا رام جی کی ہے تجھ پر دیا[8] — چندرماں[9] سا بالک[10] ترے ہوئے گا
نکلتے ہیں اب تو خوشی کے بچن[11] — نہ ہو گر خوشی تو نہیں برہمن

[1] نام اشکال رمل کا ۱۲ [2] ایک ستارہ جس کو منحوس بتایا جاتا ہے ۱۲ آسی [3] تسدیس اہل نجوم کی اصطلاح میں اس کو کہتے ہیں کہ دو ستاروں کے درمیان میں برج یا گیارہ کا فاصلہ ہو جیسے قمر حمل میں ہو اور مشتری جوزا میں یا قمر جوزا میں ہو اور مشتری حمل میں اور یہ نیم دوستی ہے اور اس کو تسدیس اس لیے کہتے ہیں کہ قمر اور دوسرے ستارے میں ساٹھ درجہ کا فاصلہ ہے جو آسمان کا چھٹا حصہ ہوتا ہے ۱۲ [4] تثلیث اصطلاح اہل نجوم میں قمر کا سعد ستارہ کے ساتھ پانچ یا نو برجوں کے فاصلہ پر ہونا جیسے قمر حمل میں ہو اور مشتری اسد میں۔ یا مشتری قوس میں ہو اس صورت میں حمل سے اسد تک پانچ اور حمل سے قوس تک نو خانہ ہیں ان سے نظر دوستی تمام کا پتہ دیتی ہے اور یہ ستارہ سعد خادم اور ناظر سمجھا جائے گا اور اس کو تثلیث اس سبب سے کہتے ہیں کہ قمر اور سعد میں فاصلہ بحساب درجات آسمان کا تیسرا حصہ ہوتا ہے ۱۲ [5] فکر۔ غور ۱۲ [6] تلا برج میزان ۱۲ [7] برچھک برج عقرب ۱۲ [8] دیا۔ مہربانی ۱۲ [9] چندرماں۔ چاند سا ۱۲ [10] بالک۔ لڑکا۔ [11] بچن۔ باتیں ۱۲ آسی



مہاراج کے ہوں گے مقصد شتاب — کہ آیا ہے اب پانچواں[1] آفتاب
نصیبوں نے کی آپ کے یاوری — کہ آئی ہے اب ساتویں[2] مشتری
مقرر ترے چاہیے ہو پسر — کہ دیتی ہے یوں اپنی پوتھی[3] خبر
ولیکن مقدر ہے کچھ اور بھی — کہ ہیں اس بھلے میں برے طور بھی
یہ لڑکا تو ہوگا ولے کیا کہیں — خطر ہے اسے بارھویں برس میں
نہ آئے یہ خورشید بالائے بام — بلندی سے خطرہ ہے اُس کو تمام
نہ نکلے یہ بارہ برس رشک مہ — رہے برج میں یہ مہ چار دہ
کہا سن کے یہ شہ نے اُن کے تئیں — کہو جی کا خطرہ تو اس کو نہیں
کہا جان کی سب طرح خیر ہے — مگر دشت غربت کی کچھ سیر ہے
کوئی اُس پہ عاشق ہو جن و پری — کوئی اس کی معشوق ہو استری[4]
کچھ ایسا نکلتا ہے پوتھی میں اب — خرابی ہو اس پر کسی کے سبب
ہوئی کچھ خوشی شہ کو اور کچھ الم — کہ دنیا میں توام ہے شادی و غم
کہا شہ نے اس پر نہیں اعتبار — جو چاہے کرے میرا پروردگار
یہ فرما محل میں درآمد ہوئے — منجم وہاں سے برآمد ہوئے
خدا پر زبس اس کو تھا اعتقاد — لگا مانگنے اپنے حق سے مراد
خدا سے لگا کرنے وہ التجا — لگا آپ مسجد میں رکھنے دیا[5]
نکالا مرادوں کا آخر سراغ[6] — لگائی اُدھر لو[7] تو پایا چراغ

[1] علامت خوشی بحساب نجوم ۱۲ [2] علامت سرور بحساب نجوم ۱۲ [3] پوتھی سے مراد یہاں پترہ یا نجوم کی کتاب ہے ۱۲ [4] استری۔ عورت ۱۲ [5] دیا۔ چراغ ۱۲ [6] سراغ۔ کھوج ۱۲ [7] یعنی توجہ ۱۲

سحاب کرم نے کیا جو اثر
ہوئی کشتِ اُمید کی بار ور
اُسی سال میں یہ تماشا[1] سنو
رہا حمل اک زوجۂ شاہ کو
جو کچھ دل پہ گذرے تھے رنج و تعب
مبدل ہوئے وہ خوشی ساتھ سب

## داستان تولد ہونے شاہزادۂ بینظیر کی

خوشی سے پلا مجھ کو ساقی شراب
کوئی دم میں بجتا ہے چنگ[2] و رباب
کروں نغمۂ تہنیت[3] کو شروع
کہ اک نیک اختر کرے ہے طلوع
گئے نو مہینے جب اُس پر گذر
تولد ہوا شہ کے گھر میں پسر
عجب صاحبِ حسن پیدا ہوا
جسے مہر و مہ دیکھ شیدا ہوا
نظر کو نہ ہو حسن پر اُس کے تاب
اُسے دیکھ بیتاب ہو آفتاب
ہوا وہ جو اس شکل سے دلپذیر
رکھا نام اُس کا شہ بے نظیر
خواصوں[4] نے خواجہ سراؤں[5] نے جا
کئی نذریں[6] گذرانیاں[7] اور کہا
مبارک تجھے اے شہ نیک بخت
کہ پیدا ہوا وارثِ تاج و تخت
سکندر نژاد اور دارا حشم
فلک مرتبت اور عطارد رقم

۱ تماشا سے مراد یہاں عجیب بات ہے ۱۲ ۲ چنگ ایک ستار کی قسم کا باجا۔ رباب سارنگی کی قسم کا ایک باجا ۱۲ ۳ تہنیت۔ مبارکباد ۱۲ ۴ خواص۔ وہ مرد یا عورتیں جو مصاحبت کا کام کرتی یا خاص خدمتوں پر متعین ہوتی تھیں ۱۲ ۵ خواجہ سرا۔ ایک قسم کے زنانے جو شاہی محلات میں مختلف خدمات انجام دیتے تھے ۱۲ ۶ نذر۔ وہ تحفہ جو بڑے لوگوں امراء، بادشاہوں وغیرہ کو بطور پیشکش دیا جائے ۱۲ ۷ گذرانیاں زبان قدیم ہے آجکل گذرانیں کہتے ہیں ۱۲



رہے اُس کی اقلیم زیرِ نگیں
غلامی کریں اس کی خاقان چین
یہ سنتے ہی مژدہ بچھا جانماز
کیے لاکھ سجدے کہ اے بے نیاز
تجھے فضل کرتے نہیں لگتی بار[1]
نہ ہو تجھ سے مایوس اُمیدوار
دوگانہ[2] غرض شکر کا کر ادا
تہیہ کیا شاہ نے جشن کا
وہ نذریں خواصوں کی خوجوں کی لے
انھیں خلعت و زر کا انعام دے
کہا جاؤ جو کچھ کہ درکار ہو
کہو خانساماں سے تیار ہو
نقیبوں کو بلوا کے یہ کہہ دیا
کہ نقار خانے میں دو حکم جا
کہ نوبت[3] خوشی کی بجاویں تمام
خبر سن کے یہ شاد ہوں خاص و عام
یہ مژدہ جو پہونچا تو نقارچی
لگا ہر جگہ بادلہ[4] اور زری
بنا ٹھاٹھ[5] نقار خانے کا سب
مہیا کر اسبابِ عیش و طرب
غلاف اُن پہ بانات پُر زر کے ٹانک
شتابی سے نقاروں کو سینک سانک
دیا چوب کو پہلے بم سے ملا
لگی پھیلنے ہر طرف کو صدا
کہا زیر[6] نے بم سے بہر شگون
کہ دوں دوں خوشی کی خبر کیوں نہ دوں
بجے شادیانے[7] جو واں اُس گھڑی
ہوئی گرد و پیش آکے خلقت کھڑی
بہم مل کے بیٹھے جو شہنا نواز[8]
بنا منہ سے پھر کی لگا اُسپہ ساز

۱ بار۔ دیر ۱۲ ۲ دوگانہ۔ دو رکعت ۱۲ ۳ نوبت بجنا۔ نقارے بجنا ۱۲ ۴ بادلہ۔ ایک قسم کا کپڑا جو ریشم اور چاندی کے تاروں سے بنا جاتا ہے۔ نقارچی زینت کے لیے اپنے نقاروں پر اس کو لپیٹے ہیں ۵ ٹھاٹ۔ طور طریقہ۔ طرز۔ دھوم دھام۔ سامان۔ زینت۔ آرائش ۱۲ ۶ زیر نیچا سُر۔ بم اونچا سُر ۱۲ ۷ نوبت جو شادی میں بجائی جاتی ہے۔ وہ آواز جو سب باجوں سے مجتمع ہو کر نکلتی ہے ۱۲ ۸ شہنا نواز شہنائی بجانے والا ۱۲۔ آسی

سحابِ کرم نے کیا جو اثر
ہوئی کشتِ اُمید کی بار ور

اُسی سال میں یہ تماشا[1] سنو
رہا حمل اک زوجۂ شاہ کو

جو کچھ دل پہ گذرے تھے رنج و تعب
مبدل ہوئے وہ خوشی ساتھ سب

## داستان تولد ہونے شاہزادۂ بینظیر کی

خوشی سے پلا مجھ کو ساقی شراب
کوئی دم میں بجتا ہے چنگ[2] و رباب

کروں نغمۂ تہنیت[3] کو شروع
کہ اک نیک اختر کرے ہے طلوع

گئے نو مہینے جب اُس پر گذر
تولد ہوا شہ کے گھر میں پسر

عجب صاحبِ حسن پیدا ہوا
جسے مہر و مہ دیکھ شیدا ہوا

نظر کو نہ ہو حسن پر اُس کے تاب
اُسے دیکھ بیتاب ہو آفتاب

ہوا وہ جو اس شکل سے دلپذیر
رکھا نام اُس کا شہ بے نظیر

خواصوں[4] نے خواجہ سراؤں[5] نے جا
کئی نذریں[6] گذرانیاں[7] اور کہا

مبارک تجھے اے شہ نیک بخت
کہ پیدا ہوا وارثِ تاج و تخت

سکندر نژاد اور دارا حشم
فلک مرتبت اور عطارد رقم

[1] تماشا سے مراد یہاں عجیب بات ہے ۱۲ [2] چنگ ایک ستار کی قسم کا باجا۔ رباب سارنگی کی قسم کا ایک باجا ۱۲ [3] تہنیت۔ مبارکباد ۱۲ [4] خواص۔ وہ مرد یا عورتیں جو مصاحبت کا کام کرتی یا خاص خدمتوں پر متعین ہوتی تھیں ۱۲ [5] خواجہ سرا، ایک قسم کے زنانے جو شاہی محلات میں مختلف خدمات انجام دیتے تھے ۱۲ [6] نذر۔ وہ تحفہ جو بڑے لوگوں امراء، بادشاہوں وغیرہ کو بطور پیشکش دیا جائے ۱۲ [7] گذرانیاں زبان قدیم ہے آجکل گذرانیں کہتے ہیں ۱۲



رہے اُس کی اقلیم زیرنگیں
غلامی کریں اس کی خاقان چین

یہ سنتے ہی مژدہ بچھا جا نماز
کیے لاکھ سجدے کہ اے بے نیاز

تجھے فضل کرتے نہیں لگتی بار[1]
نہ ہو تجھ سے مایوس اُمید وار

دوگانہ[2] غرض شکر کا کر ادا
تہیہ کیا شاہ نے جشن کا

وہ نذریں خواصوں کی خوجوں کی لے
انھیں خلعت و زر کا انعام دے

کہا جاؤ جو کچھ کہ درکار ہو
کہو خانساماں سے تیار ہو

نقیبوں کو بلوا کے یہ کہدیا
کہ نقارخانے میں دو حکم جا

کہ نوبت[3] خوشی کی بجاویں تمام
خبر سن کے یہ شاد ہوں خاص و عام

یہ مژدہ جو پہونچا تو نقارچی
لگا ہر جگہ بادلہ[4] اور زری

بنا ٹھاٹھ[5] نقارخانے کا سب
مہیا کر اسباب عیش و طرب

غلاف اُن پہ بانات پُر زر کے ٹانک
شتابی سے نقاروں کو سینک تانک

دیا چوب کو پہلے بم سے ملا
لگی پھیلنے ہر طرف کو صدا

کہا زیر[6] نے بم سے بہر شگوں
کہ دوں دوں خوشی کی خبر کیوں نہ دوں

بجے شادیانے[7] جو واں اُس گھڑی
ہوئی گرد و پیش آ کے خلقت کھڑی

بہم مل کے بیٹھے جو شہنا نواز[8]
بنا منہ سے پھرکی لگا اُس پہ ساز

[1] بار۔ دیر ۱۲ [2] دوگانہ۔ دو رکعت ۱۲ [3] نوبت بجنا۔ نقارے بجنا ۱۲ [4] بادلہ۔ ایک قسم کا کپڑا جو ریشم اور چاندی کے تاروں سے بنا جاتا ہے۔ نقارچی زینت کے لیے اپنے نقاروں پر اس کو لپیٹتے ہیں [5] ٹھاٹھ طور طریقہ۔ طرز۔ دھوم دھام۔ سامان۔ زینت۔ آرائش ۱۲ [6] زیر نیچا سُر۔ بم اونچا سُر ۱۲ [7] نوبت جو شادی میں بجائی جاتی ہے۔ وہ آواز جو سب باجوں سے مجتمع ہو کر نکلتی ہے ۱۲ [8] شہنا نواز شہنائی بجانے والا ۱۲۔ آسی

سروں پر وہ سرپیچ معمول کے | خوشی سے ہوئے گال گل پھول کے
لگے لینے اُپچیں خوشی سے نئی | اڑانا لگا بجنے اور سگھڑئی
ٹکوروں میں نوبت کی تھنا کی دھن | سگھڑ سننے والوں کو کہتی تھی سن
ترھئی اور قرنائے شادی کے دم | لگے بھرنے زیل اور کھرج میں بہم
سنی جھانجھ نے جو خوشی کی نوا | تھرکنے لگا تالیوں کو بجا
نئے سر سے عالم کو عشرت ہوئی | کہ لڑکے کے ہونے کی نوبت ہوئی
محل سے لگا تا بدیوان عام | عجب طرح کا اک ہوا ازدحام
چلے لگنے نذریں امیر و زیر | لگے کھنچنے زر کے تودے فقیر
دیے شاہ نے شاہزادے کے ناؤں | مشائخ کو اور پیرزادوں کو گاؤں
امیروں کو جاگیر لشکر کو زر | وزیروں کو الماس لعل و گہر
خواصوں کو خوجوں کو جوڑے دیے | پیادے جو تھے اُن کو گھوڑے دیے

۱؎ سرپیچ۔ پگڑی کے اوپر کا چھوٹا کپڑا۔ پگڑی میں لگانے کا ایک زیور ۱۲ ۲؎ اُپج۔ تان بول لے۔ سر کو ملا کر گانے والے جو چیز پیدا کرتے ہیں وہ اُپج ہے ۱۲ ۳؎ اڑانا۔ اڑانا سگھڑئی۔ سوہلے۔ بندھن وار وغیرہ شادی یا تولد کے موقع پر گائے جاتے ہیں یہ سب گانے کی چیزیں ہیں۔ بعض کا قول ہے کہ اڑانا ایک راگ ہے جو تان سین کی ایجاد ہے ۱۲ ۴؎ ٹکور۔ چانٹ۔ ہلکی ضرب ۱۲ ۵؎ ترھئی اور قرنا دو باجوں کا نام۔ زیل چڑھا سر۔ کھرج اُترا سر ۱۲ ۶؎ جھانجھ۔ یعنی وہ جھانجھ جو نقارے کے ساتھ بجاتے ہیں اس میں سے تالی کی آواز بھی نکلتی ہے ۱۲ آسی۔ ۷؎ دیوان عام۔ عام دربار کا مکان۔ ازدحام۔ ہجوم بھیڑ ۱۲۔ آسی



خوشی میں کیا یاں تلک زرنثار | جسے ایک دینا تھا بخشے ہزار
کیا بھانڈ اور بھگتیوں نے ہجوم | ہوئی آ ہے آ ہے مبارک کی دھوم
لگا کنچنی چونہ پزنی تمام | کہاں تک میں لوں ترنکاروں کے نام
جہاں تک کہ سازندے تھے ساز کے | دھنی دست کے اور آواز کے
جہاں تک کہ تھے گائک اور رہت کار | لگے گانے اور ناچنے ایک بار
لگے بجنے قانون و بین و رباب | بہا ہر طرف جوئے عشرت کا آب
لگی تھاپ طبلوں کی مردنگ کی | صدا اونچی ہونے لگی چنگ کی
لگا پنچوں کو سارنگیوں کو بنا | خوشی نے ہر اک اُن کی ترمیں ملا

۱؎ بھگتیا۔ سانگیا۔ سوانگ بھرنے والا۔ بھگت باز وہ فرقہ جو گانے والے لڑکوں کو تعلیم دیتا ہے ناچنے والے لڑکوں کے سفردائی استاد۔ سازندے ۱۲ ۲؎ کنچنی۔ گدڑہی۔ گھڑچڑھی۔ بیڑنی میرسکار یہ سب کسبیوں کے فرقے ہیں۔ اُن میں بیڑنی اور گھڑچڑھی ہندو فرقے ہیں۔ گدڑہی سب سے اعلیٰ فرقہ ہے ۱۲ ۳؎ چونہ پزنی۔ چونے والی۔ ڈومنیوں کا ایک فرقہ جو بچہ پیدا ہونے میں گانے کے لیے آتی ہیں ۱۲ ۴؎ ترنکار۔ گانے کا فن برتنے والے ۱۲ ۵؎ دھنی دست کے اور آواز کے۔ یعنی ساز بجانے یا گانے والے ۱۲ آسی۔ ۶؎ گائک۔ گانے والا۔ رہت کار نرت وغیرہ بتانے والا۔ ناچنے والا ۱۲ ۷؎ قانون ایک باجے کا نام ۱۲ آسی ۸؎ بین۔ رباب سازوں کے نام۔ ربابیہ۔ رباب بجانے والا ۱۲ آسی ۹؎ تھاپ۔ چاروں اُنگلیوں کی آواز جو طبلے یا مردنگ سے نکلے۔ مردنگ۔ پکھاوج ۱۲ ۱۰؎ چنگ وہ باجا جو بڑی ڈفلی کی صورت میں ہوتا ہے اور اُس میں جھانجھ گھنگرو وغیرہ لگے ہوتے ہیں اس کے بجانے کا طریقہ یہ ہے کہ ایک ہاتھ میں چھلا ہوتا ہے اور دوسرے ہاتھ سے بجاتے ہیں۔ چھلے والے ہاتھ سے چانٹ کی آواز پیدا ہوتی ہے یہ بھی کہا گیا ہے کہ چنگ [illegible]

لگا موم تاروں پہ مرچنگ[1] کے | ملا سُر طنبوروں کے ایک رنگ کے
ستاروں[2] کے پردے بنا کر درست | بجانے لگے سب وہ چالاک و چُست
گئی بائیں[3] کی آسماں تک گمک | اُٹھا گنبدِ چرخ سارا دھمک
خوشی کی زبس ہر طرف تھی بساط | لگے ناچنے اُس پہ اہلِ نشاط[4]
کناری کے جوڑے چمکتے ہوئے | وہ پاؤں کے گھنگرو چھنکتے ہوئے
وہ بالے چمکتے ہوئے کان میں | پھڑکنا وہ نتھنے کا ہر آن میں
وہ گھٹنا[5] وہ بڑھنا اداؤں کے ساتھ | دکھانا وہ رکھ رکھ کے چھاتی پہ ہاتھ
کبھی دل کو پاؤں سے مل ڈالنا | نظر سے کبھی دیکھنا بھالنا
دکھانا کبھی اپنی چھب[6] مسکرا | کبھی اپنی انگیا کو لینا چھپا
کسی کے چمکتے ہوئے نورتن[7] | کسی کے وہ ٹکڑے پہ نتھ کی پھبن
وہ گرمی[8] کا چہرہ کہ جوں آفتاب | جسے دیکھ کر دل کو ہو اضطراب

[1] مرچنگ ایک باجہ جو منہ میں دبا کر انگلیوں سے بجاتے ہیں ۱۲ [2] ستاروں کے پردے یعنی سیندری ۱۲ آسی [3] بایاں وہ طبلہ جو مٹی کی کونڈی یا تانبے وغیرہ کے ظرف پر منڈھا ہوتا ہے۔ اور دایاں وہ جو لکڑی کے ڈھانچے پر ہوتا ہے۔ گمک۔ گمکار کی آواز۔ یہ آواز صرف بائیں میں ہوتی ہے اور تھاپ اور چانٹ طبلے میں ۱۲ [4] اہل نشاط۔ ناچنے گانے والے ۱۲ [5] گھٹنا بڑھنا۔ بھاؤ بتاتے ہوئے گانے والے کا آگے قدم رکھنا اور پیچھے ہٹنا۔ اس کو ادا بھی کہتے ہیں آواز کی گھٹ بڑھ چھب ادا۔ گھٹ بڑھ کو چال بھی کہتے ہیں بہترین چال کی نقل جو ناچ میں کی جاتی ہے وہ ہنس کی چال ہے۔ ۱۲ آسی [6] چھب آرائش۔ ناز و انداز ۱۲ [7] نورتن ایک زیور جو بازو پر باندھا جاتا ہے ۱۲ [8] گرمی کا چہرا۔ خوشی کے جوش میں تمتماتا چہرا ۱۲



چمکنا گلوں کا صفا کے سبب | وہ گردن کے ڈورے[1] قیامت غضب
کبھی منہ کے تئیں پھیر لینا اُدھر | کبھی چوری چوری سے کرنا نظر
دوپٹے کو کرنا کبھی منہ کی اوٹ[2] | کہ پردے میں ہو جائے دل لوٹ پوٹ
ہر اک تان میں اُن کو ارمان یہ | کہ دل کھینچے تان[3] کی جان یہ
کوئی فن میں سنگیت[4] کے شعلہ رو | برم[5] جوگ کھچھی کے لے پرملو[6]
کوئی ڈیڑھ گت ہی میں پاؤں تلے | کھڑی عاشقوں کے دلوں کو ملے
کوئی دائرے[7] میں بجا کر پرن | کوئی دھمدھمی[8] میں جتا اپنا فن
غرض ہر طرح دل کو لینا انھیں | نئی طرح سے داغ دینا انھیں

[1] گردن کے ڈورے۔ وہ جنبش جو ناچنے والا گردن کو دیتا ہے اور سر سینے وغیرہ کو اس سے جنبش نہیں ہوتی کہا گیا ہے کہ یہ ادا بگلے سے لی گئی ہے جیسے کہ وہ شکار کرنے میں گردن کو خفیف اور خوبصورت جنبش دیتا ہے اسی طرح ناچنے والا بھی کرتا ہے ۱۲ [2] اوٹ آڑ ۱۲ [3] تان کی جان۔ یعنی تان کا حاصل ۱۲ آسی [4] سنگیت۔ فن رقص کے متعلق ایک چیز جسے بڑے گانے والے اور ناچنے والے سیکھتے ہیں ۱۲ آسی [5] برم۔ جوگ۔ کھچھی۔ سواری ہٹ۔ منگل۔ سول۔ چھب تالا۔ اکتالا۔ آڑا چوتالا۔ جھومرا۔ تلوارا۔ چاچر۔ یہ سب تالیں طبلے اور پکھاوج سے بجتی ہیں ۱۲ آسی [6] پرملو۔ ناچنے والوں کے یہاں چند ٹکڑے ہیں جو پاؤں سے نکالتے ہیں طبلے اور پکھاوج میں اُن کا جواب ہاتھ سے نکالا جاتا ہے ۱۲ آسی۔ [7] دائرہ۔ ایک قسم کی بڑی ڈفلی کی طرح ہوتا ہے جس سے پرن نکلتی ہے۔ ناچنے والے اسے پیر کی جنبش سے نکالتے ہیں۔ پکھاوج میں ہمیشہ پرن بجتی ہے ۱۲ [8] دھمدھمی ایک قسم کی ڈفلی خنجری۔ دھمدھمانا زور سے پاؤں زمین پر مارنا اور اس سے آواز نکالنا۔ اس صورت میں دھمدھمے بھی پڑھا جاتا ہے۔ بعض نے دھنڈھمی بتایا ہے ۱۲

کبھی مار ڈھو کر کریں قتل عام
کبھی ہاتھ اُٹھا لیویں گرتوں کو تھام

کہیں دھرپت[1] اور گیت کا شور و غل
کہیں قول[2] و قلبانہ و نقش و گل

کہیں بھانڈ اور لولیوں[3] کا سماں
کہیں ناچ کشمیریوں[4] کا وہاں

مجیرا کھاوج گلے ڈال ڈھول
بجاتے تھے اُس جا کھڑے باندھ غول

محل میں جو دیکھو تو اک ازدحام
مبارک سلامت کی تھی دھوم دھام

پری پیکروں کا ہر اک جا ہجوم
وہاں بھی پڑی عیش و عشرت کی دھوم

خوشی تک غرض تھی خوشی ہی کی بات
کہ دن عید اور رات تھی شب برات

بڑھا یوں ہی ابر میں جوں ہلال
محل میں لگا پلنے وہ نونہال

برس گانٹھ[5] جس سال اُس کی ہوئی
دل بستگاں کی گرہ کھل گئی

وہ گل جب کہ چوتھے برس میں لگا
بڑھایا[6] گیا دودھ اُس ماہ کا

ہوئی تھی جو کچھ پہلے شادی کی دھوم
اُسی طرح سے پھر ہوا واں ہجوم

طوائف وہی اور وہی راگ و رنگ
ہوئی بلکہ دونی خوشی کی ترنگ

وہ گل پاؤں سے اپنے جس جا چلا
وہاں آنکھ کو نرگسوں نے ملا

لگا پھرنے وہ سرو جب پاؤں پاؤں
کیے بردے[7] آزاد تب اُس کے ناؤں

1 دھرپت۔ دربد۔ اس کو استک بھی کہتے ہیں۔ یہ صرف چوتالے پر گائی جاتی ہے۔ اس میں تان مُرکی زمزمہ نہیں لیا جاتا بلکہ اس میں صرف بول کی اینچ ہوتی ہے ۱۲ 2 قول و قلبانہ وہ چیز جو قوال نیچے اپنا گانا شروع کرتے وقت گاتے ہیں ۱۲ 3 لولی۔ رنڈی ۱۲۔ آسی 4 کشمیری۔ ایک ناچنے والا فرقہ ۱۲۔ آسی 5 برس گانٹھ۔ سالگرہ ۱۲۔ آسی 6 دودھ بڑھانا۔ بچہ کا دودھ چھڑانا ۱۲ 7 بردہ لونڈی غلام ۱۲



# داستان تیاری میں باغ کی

مئے ارغوانی پلا ساقیا
کہ تعمیر کو باغ کی دل چلا[7]

دیا شہ نے ترتیب اک خانہ باغ
ہوا رشک سے جس کے لالہ کو داغ

عمارت کی خوبی دروں کی وہ شان
لگے جس میں زربفت کے سائبان

چھتیں اور پردے بندھے زرنگار
دروں پر کھڑی دست بستہ بہار

کوئی ڈور سے در پہ اٹکا ہوا
کوئی زہ[1] پہ خوبی سے لٹکا ہوا

وہ مقیش[2] کی ڈوریاں سربسر
کہ مہ کا بندھا جس میں تارِ نظر

چھتوں کا تماشا تھا آنکھوں کا جال
نگہ کو وہاں سے گزر نا محال

سنہری مغرق[3] چھتیں ساریاں[4]
وہ دیوار اور در کی گلکاریاں

دیے ہر طرف آئنے جو لگا
گیا چوگنا لطف اُس میں سما

وہ مخمل کا فرش اُس کا ستھرا کہ بس
بڑھے جس کے آگے نہ پائے ہوس

رہیں لخلخے[5] اُس میں روشن مدام
معطر شب و روز جس سے مشام

چھپرکھٹ[6] مرصع کا دالان میں
چمکتا تھا اس طرح ہر آن میں

زمیں پر تھی اس طور اُس کی جھمک
ستاروں کی جیسے فلک پر چمک

1 زہ۔ ڈوری۔ کنارہ ہر چیز کا ۱۲ 2 مُقیش۔ زری۔ سونے چاندی کے تاروں کا بنا ہوا کپڑا ۱۲ 3 مغرق۔ جگمگاتا۔ چمکتا۔ چاندی سونے میں لپا ہوا ۱۲ 4 ساریاں تمام ساریوں کی جمع۔ اب اس معنی میں اس طرح نہیں لکھتے ۱۲ 5 لخلخہ۔ خوشبودار بتیاں وغیرہ ۱۲ 6 چھپرکھٹ مرصع کار جڑاؤ بڑی مسہری ۱۲ 7 دل چلا۔ یعنی آمادہ ہوا ۱۲۔ آسی

کبھی مار ڈھو کر کریں قتل عام — کبھی ہاتھ اُٹھا لیویں گرتوں کو تھام
کہیں دھرپت[1] اور گیت کا شور و غل — کہیں قول[2] و قلبانہ و نقش و گل
کہیں بھانڈ اور لولیوں[3] کا سماں — کہیں ناچ کشمیریوں[4] کا وہاں
مجیرا کھاوج گلے ڈال ڈھول — بجاتے تھے اُس جا کھڑے باندھ غول
محل میں جو دیکھو تو اک ازدحام — مبارک سلامت کی تھی دھوم دھام
پری پیکروں کا ہر اک جا ہجوم — وہاں بھی پڑی عیش و عشرت کی دھوم
چھٹی تک غرض تھی خوشی ہی کی بات — کہ دن عید اور رات تھی شب برات
بڑھا رہی ابر میں جوں ہلال — محل میں لگا پلنے وہ نونہال
برس گانٹھ[5] جس سال اُس کی ہوئی — دل بستگاں کی گرہ کھل گئی
وہ گل جب کہ چوتھے برس میں لگا — بڑھایا[6] گیا دودھ اُس ماہ کا
ہوئی تھی جو کچھ پہلے شادی کی دھوم — اُسی طرح سے پھر ہوا واں ہجوم
طوائف وہی اور وہی راگ و رنگ — ہوئی بلکہ دونی خوشی کی ترنگ
وہ گل پاؤں سے اپنے جس جا چلا — وہاں آنکھ کو نرگسوں نے ملا
لگا پھرنے وہ سرو جب پاؤں پاؤں — کیے بردے[7] آزاد تب اُس کے ناؤں

[1] دھرپت۔ دربد۔ اس کو استک بھی کہتے ہیں۔ یہ صرف چوتالے پر گائی جاتی ہے۔ اس میں تان مُرکی زمزمہ نہیں لیا جاتا بلکہ اس میں صرف بول کی اونچ ہوتی ہے ۱۲ [2] قول و قلبانہ وہ چیز جو قوال نیچے اپنا گانا شروع کرتے وقت گاتے ہیں ۱۲ [3] لولی۔ رنڈی ۱۲۔ آسی [4] کشمیری۔ ایک ناچنے والا فرقہ ۱۲۔ آسی [5] برس گانٹھ۔ سالگرہ ۱۲۔ آسی [6] دودھ بڑھانا۔ بچہ کا دودھ چھڑانا ۱۲ [7] بردہ لونڈی غلام ۱۲



## داستان تیاری میں باغ کی

مئے ارغوانی پلا ساقیا — کہ تعمیر کو باغ کی دل[7] چلا
دیا شہ نے ترتیب اک خانہ باغ — ہوا رشک سے جس کے لالہ کو داغ
عمارت کی خوبی دروں کی وہ شان — لگے جس میں زربفت کے سائبان
چھتیں اور پردے بندھے زرنگار — دروں پر کھڑی دست بستہ بہار
کوئی ڈورئیے در پہ اٹکا ہوا — کوئی زہ[1] پہ خوبی سے لٹکا ہوا
وہ مقیش[2] کی ڈوریاں سربسر — کہ مہ کا بندھا جس میں تارِ نظر
چقوں کا تماشا تھا آنکھوں کا جال — نگہ کو وہاں سے گذر نا محال
سنہری مغرق[3] چھتیں ساریاں[4] — وہ دیوار اور در کی گلکاریاں
دیے ہر طرف آئنے جو لگا — گیا چوگنا لطف اُس میں سما
وہ مخمل کا فرش اُس کا ستھرا کہ بس — بڑھے جس کے آگے نہ پائے ہوس
رہیں لخلخے[5] اُس میں روشن مدام — معطر شب و روز جس سے مشام
چھپرکھٹ[6] مرصع کا دالان میں — چمکتا تھا اس طرح ہر آن میں
زمیں پر تھی اس طور اُس کی جھمک — ستاروں کی جیسے فلک پر چمک

[1] زہ۔ ڈوری۔ کنارہ ہر چیز کا ۱۲ [2] مُقیش۔ زری۔ سونے چاندی کے تاروں کا بنا ہوا کپڑا ۱۲۔ [3] مغرق۔ جگمگاتا۔ چمکتا۔ چاندی سونے میں لپا ہوا ۱۲ [4] ساریاں تمام ساریوں کی جمع۔ اب اس معنی میں اس طرح نہیں لکھتے ۱۲ [5] لخلخہ۔ خوشبودار بتیاں وغیرہ ۱۲ [6] چھپرکھٹ مرصع کار جڑاؤ بڑی مسہری ۱۲ [7] دل چلا۔ یعنی آمادہ ہوا ۱۲۔ آسی

زمیں کا کروں واں کی کیا میں بیاں — کہ صندل کا تھا ایک تختہ عیاں
بنی سنگِ مرمر کی چوپڑ کی نہر — گئی چار سو اُس کے پانی کی لہر
قرینے سے گرد اُس کے سروِ سہی — کچھ اک دور دور اُس سے سیب بہی
کہوں کیا میں کیفیت داربست — لگا رہے ہیں تاک واں مے پرست
ہوائے بہاری سے گل لہلہے — چمن سارے شاداب اور ڈہڈہے
زمرد کے مانند سبزے کا رنگ — روش پر جواہر لگے جیسے سنگ
روش کی صفائی پہ بے اختیار — گلِ اشرفی نے کیا زر نثار
چمن سے بھرا باغ گل سے چمن — کہیں نرگس و گل کہیں یاسمن
چنبیلی کہیں اور کہیں موتیا — کہیں رائے بیل اور کہیں موگرا
کھڑے شاخِ شبو کے ہر جا نشان — مدن بان کی اور ہی آن بان
کہیں ارغواں اور کہیں لالہ زار — جُدی اپنے موسم میں سب کی بہار
کہیں جعفری اور گیندا کہیں — سماں شب کو داؤدیوں کا کہیں
عجب چاندنی میں گلوں کی بہار — ہر اک گل سفیدی سے مہتاب وار

1 چوپڑ کی نہر۔ چار خانہ دار۔ چار طرف بہنے والی ۱۲ 2 سروسہی۔ سیدھا سرو ۱۲۔ 3 داربست انگور وغیرہ کی بیل چڑھانے کی ٹٹی ۱۲ 4 لہلہا۔ شاداب ۱۲۔ 5 ڈہڈہا۔ سرسبز شاداب ۱۲ 6 ایک قسم کا گول زرد پھول ۱۲ 7 یاسمن۔ چنبیلی ۱۲ 8 مدن بان۔ بیلے کی قسم کا ایک پھول ۱۲ 9 ارغواں سرخ رنگ کا ایک پھول ۱۲۔ عبدالباری آسی 10 ایک قسم کا زرد گیندے کا پھول۔ بعض گیندا اور بعض اشرفی و جعفری کو ایک جانتے ہیں ۱۲۔ 11 داؤدی ایک قسم کا زرد اور سفید رنگ کا پھول اس کو گل داؤدی بھی کہتے ہیں ۱۲



کھڑے سرو کی طرح چنبے کے جھاڑ — کہے تو کہ خوشبوئیوں کے پہاڑ
کہیں زرد نسریں کہیں نسترن — عجب رنگ پر زعفرانی چمن
پڑی آب جو ہر طرف کو بہے — کریں قمریاں سرو پر چہچہے
گلوں کا لبِ نہر پر جھومنا — اُسی اپنے عالم میں منہ چومنا
وہ جھک جھک کے گرنا خیاباں پر — نشے کا سا عالم گلستان پر
لیے ہاتھ میں بیلچے مالنیں — چمن کو لگیں دیکھنے بھالنیں
کہیں تخم پاشی کریں گود کر — پنیری جماویں کہیں کھود کر
کھڑے شاخ در شاخ باہم نہال — رہیں ہاتھ جوں مست گردن میں ڈال
لبِ جو پہ آئینے میں دیکھ قد — اکڑنا کھڑے سرو کا جد نہ تد
خراماں صبا صحن میں چار سو — دماغوں کو دیتی ہر اک گل کی بو
کھڑے نہر پر قاز اور قرقرے — لیے ساتھ مرغابیوں کے پرے
صدا قرقروں کی بطوں کا وہ شور — درختوں پہ بگلے منڈیروں پہ مور
چمن آتشِ گل سے دہکا ہوا — ہوا کے سبب باغ مہکا ہوا
صبا جو گئی ڈھیریاں کر کے پھول — پڑے ہر طرف مولسریوں کے پھول
وہ کیلوں کی اور مولسریوں کی چھاؤں — لگی جائیں آنکھیں لیے جس کا ناؤں

1 نسرین ایک پھول جسے مشکیجہ بھی کہتے ہیں ۱۲ 2 نسترن ایک پھول جس کو سیوتی بھی کہتے ہیں ۱۲ 3 خیاباں۔ باغ کے بیچ کا راستہ۔ کیاری ۱۲ 4 چھوٹی پود ۱۲ 5 جب نہ تب۔ مراد گاہ بگاہ ۱۲ 6 قاز۔ دریائی بط ۱۲ 7 قرقرا۔ ایک آبی پرندہ ۱۲۔ آسی 8 آنکھ لگنا۔ نیند آنا ۱۲

خوشی سے گلوں پر سدا بلبلیں
تعشق کی آپس میں باتیں کریں

درختوں نے برگوں کے کھولے ورق
کہ لیں طوطیاں بوستاں کا سبق

سماں قمریاں دیکھ اُس آن کا
پڑھیں باب پنجم گلستان کا

ددا[1] دائیاں[2] اور مغلانیاں[3]
پھریں ہر طرف اُس میں جلوہ کناں

خواصوں[4] کا اور لونڈیوں[5] کا ہجوم
محل کی وہ چہلیں[6] وہ آپس کی دھوم

تکلف کے پہنے پھریں سب لباس
رہیں رات دن شاہزادے کے پاس

کنیزاں مہرو کی ہر طرف ریل[7]
جنبلی[8] کوئی اور کوئی رائے بیل

رنگیلی[9] کوئی اور کوئی شیام روپ
کوئی چیت لگن اور کوئی کام روپ

کوئی کیتکی اور کوئی گلاب
کوئی مہر تن اور کوئی ماہتاب

کوئی سیوتی اور ہنس مکھ کوئی
کوئی دل لگن اور تن سکھ کوئی

ادھر اور اُدھر آتیاں جاتیاں[10]
پھریں اپنے جوبن کو دکھلاتیاں

کہیں اپنے پٹے[11] سنوارے کوئی
اری[12] اور تری کہہ پکارے کوئی

[1] ددا۔ وہ عورت جو بچوں کی خدمت پر مقرر ہو ۱۲ [2] دائی جنائی۔ وہ عورت جو میکے سے عروس کی ساتھ خدمت کرنے کے لیے آتی ہے ۱۲ [3] مغلانی وہ عورت جس کے سپرد سینے پرونے کی خدمت ہو ۱۲ [4] خواص۔ ممتاز خدمتگار عورتیں مصاحبت کرنے والی عورتیں ۱۲ [5] لونڈی۔ باندی ۱۲ [6] چہل۔ ہنسی مذاق ۱۲ [7] ریل۔ ہجوم۔ بھیڑ ۱۲ [8] جنبلی۔ رائے بیل۔ چنپا وغیرہ نام اس قسم کی عورتوں کے ہوتے ہیں جو امراء کی خدمتگاری میں رہتی ہیں ۱۲ [9] یہ عورتوں کے نام ہیں اس کے بعد کے دو شعروں میں بھی نام ہیں ۱۲ [10] آتیاں جاتیاں۔ دکھلاتیاں۔ یہ سب جمعیں ہیں اب اس طرح نہیں بولتے ۱۲ [11] پٹے۔ تراشے ہوئے بال۔ دلّی میں ہائے مخلوط کے ساتھ بولتے ہیں ۱۲ [12] اری اور تری زبان عوام میں مستعمل ہے ۱۲





کہیں چٹکیاں اور کہیں تالیاں
قہاقے کہیں اور کہیں گالیاں

بجاتی پھرے کوئی اپنے کڑے
کہیں ہوے ری اور کہیں واچھڑے[1]

دکھاوے کوئی گوکھرو[2] موڑ موڑ
کہیں سوت بوٹے کہیں تار توڑ[3]

ادا سے کوئی بیٹھی حقہ پیے
دمِ دوستی کوئی بھر بھر جیے

کوئی حوض میں جا کے غوطہ لگائے
کوئی نہر پر پاؤں بیٹھی ہلائے

کوئی اپنے طوطے کی لیوے خبر
کوئی اپنی مینا پہ رکھے نظر

کسی کو کوئی دھول[4] مارے کہیں
کوئی جان کو اپنی وارے کہیں

کوئی آرسی اپنے آگے دھرے
ادا سے کہیں بیٹھی کنگھی کرے

مقابہ[5] کوئی کھول مسی لگائے
لبوں پر دھڑی[6] کوئی اپنے جمائے

ہوا اُن گلوں سے دوبالا سماں
اُسی باغ میں تھا وہ سرو رواں

غرض لوگ تھے یہ جو ہر کام کے
یہ سب واسطے اُس کے آرام کے

پلا جب وہ اس ناز و نعمت کے ساتھ
پدر اور مادر کی شفقت کے ساتھ

ہوئی اُس کے مکتب[7] کی شادی عیاں
ہوا پھر اُنھیں شادیوں کا سماں

معلم اتالیق[8] منشی ادیب
ہر اک فن کے استاد بیٹھے قریب

کیا قاعدے سے شروع کلام
پڑھانے لگے علم اُس کو تمام

[1] واچھڑے۔ قدیم کا طنزیہ کلمہ ہے جو واہ جیہ خوش کی جگہ مستعمل تھا اب اس طرح نہیں بولتے ۱۲ [2] گوکھرو۔ پتلا سوڑا ہوا گوٹا ۱۲ [3] تار توڑ۔ ایک قسم کا کارچوبی کا کام ۱۲ [4] دھول۔ دھپ۔ چانٹا۔ تھپڑ ۱۲ [5] مقابہ۔ سنگاردان ۱۲ [6] دھڑی جمانا۔ ہونٹوں پر مسی کی تہ جمانا ۱۲ [7] مکتب کی شادی۔ تقریب بسم اللہ خوانی ۱۲ [8] اتالیق۔ ادب سکھانے والا ۱۲

دیا تھا بس حق نے ذہن رسا | کئی سال میں علم سب پڑھ چکا
معانی و منطق بیان و ادب | پڑھا اس نے منقول[1] معقول سب
خبردار حکمت کے مضمون سے | غرض جو پڑھا اس نے قانون[2] سے
لگا ہیئت[3] و ہندسہ[4] تا نجوم[5] | زمین آسماں میں پڑی اس کی دھوم
کیے علم نوکِ زباں حرف حرف | اسی نحو[6] سے اس نے کی عمر صرف[7]
عطارد[8] کو آنے لگی اس کی ریس[9] | ہوا سادہ[10] لوحی میں وہ خوشنویس
ہوا جبکہ نوخط[11] وہ شیریں[12] رقم | بڑھا کر لکھے سات سے نو قلم
لیا ہاتھ جب خامۂ مشک بار | لکھا نسخ[13] و ریحان و خط غبار
عروس الخطوط اور ثلث و رقاع | خفی اور جلی مثل خطِ شعاع
شکستہ لکھا اور تعلیق جب | رہے دیکھ حیراں اتالیق سب
کیا خط گلزار سے جب فراغ | ہوا صفحۂ قطعۂ گلزار باغ
کروں علم کا کہاں تک بیاں | کہ ہے خوب اب مختصر یہ بیاں

لہ منقول علم حدیث وغیرہ۔ معقول منطق فلسفہ وغیرہ ۱۲ ۲ قانون قاعدہ اور ایک کتاب کا نام جو بوعلی سینا کی تصنیف ہے ۳ ہیئت وہ علم جس میں اجرام فلکی اور گردش زمین وغیرہ کا بیان ہوتا ہے ۱۲ ۴ ہندسہ۔ مراد علم ریاضی ۱۲ ۵ نجوم۔ جوتش ۱۲ ۶ نحو۔ طریقہ۔ ایک علم کا نام ۱۲ ۷ صرف۔ خرچ ایک علم کا نام ۱۲ ۸ عطارد ایک ستارہ جس کو منشی فلک بھی کہتے ہیں ۱۲ ۹ ریس حرص ۱۲ ۱۰ سادہ لوحی۔ بھولاپن۔ یہاں مراد بچپن اور امردی کے زمانے سے ہے ۱۲ ۱۱ نوخط۔ سبزہ آغاز ۱۲ ۱۲ شیریں رقم۔ بہترین خوشنویسوں کا خطاب ہوتا ہے ۱۲ ۱۳ نسخ۔ ریحان۔ خط غبار۔ عروس الخطوط۔ خط ثلث رقاع۔ خط شکستہ یہ سب خطوں کے نام ہیں جن کی تفصیل خوشنویسی کی کتابوں سے معلوم ہو سکتی ہے ۱۲



کمان کے جو در پے ہوا بے نظیر | لیا کھینچ چلّے[1] میں سب فن تیر
صفائی میں سوفار[2] پیکان کیا | گیا جبکہ تو دہ پہ طوفاں کیا
رکھا چھوٹتے ہی جو لکڑی[3] پہ من | کیا اپنے قبضہ میں سب اس کا فن
ہوئیں دست و بازو کی سرسائیاں[4] | اڑائی گئیں ہاتھ میں گھائیاں[5]
رکھا موسیقی[6] پر جو کچھ کچھ خیال | کیے قید سب اس نے ہاتھوں میں تال[7]
طبیعت گئی کچھ جو تصویر پر | رکھے رنگ سب اس کے مدنظر
کئی دن میں سیکھا یہ کسب تفنگ | کہ حیراں ہوئے دیکھ اہل فرنگ
سواران کمالوں کے کتنے کمال | مروت کی خو آدمیت کی چال
رذالوں[8] سے نفروں سے نفرت اُسے | سدا قابلوں سے تھی صحبت اُسے
گیا نام پر اپنے وہ دلپذیر | ہر اک فن میں سچ مچ ہوا بے نظیر

## داستان سواری کی تیاری کے حکم میں

پلا ساقیا مجھ کو اک جام گل | جوانی پہ آیا ہے ایام گل

لہ چلہ۔ چالیس دن کی مدت۔ گوشہ کمان کا حلقہ جس کو چڑھا کر کمان کھینچتے ہیں ۱۲ ۲ سوفار۔ تیر کا وہ سوراخ یا شگاف جو تیر کے گوشہ میں جس طرف سے کمان میں رکھتے ہیں اس جانب ہوتا ہے اور اسے چلاتے وقت چلّے میں رکھ کر چھوڑتے ہیں ۱۲۔ آسی ۳ لکڑی یعنی پھکیتی کا فن ۱۲ ۴ سرسائی۔ سر پر وار کرنا ۱۲ ۵ گھائیاں اڑانا۔ پٹے بازوں کی اصطلاح۔ ایک قسم کی ضرب معین جو باہم مشق میں لگاتے ہیں ۱۲ ۶ علم موسیقی گانے بجانے کا فن ۱۲ ۷ تال گانے بجانے کا وزن ۱۲ ۸ رذالے لوگ چھوٹے درجے کے کمینے آدمی ۱۲

غنیمت[۱] شمر صحبت دوستاں / کہ گل پنج روز است در بوستاں
ثمر ہے بھلائی کا گر ہوسکے / شتابی سے بوٹے جو کچھ بوسکے
کہ رنگِ چمن پر نہیں اعتبار / یہاں چرخ[۲] میں ہے خزان و بہار
پڑی جب گرہ بارھویں سال کی / کھلی گتھی[۳] غم کے جنجال کی
کہا شہ نے بلوا نقیبوں کو شام / کہ ہوں صبح حاضر سبھی خاص و عام
سواری تکلف سے تیار ہو / مہیا کریں جو کہ درکار ہو
کریں شہر کو مل کے آئینہ بند[۴] / سواری کا ہو لطف جس سے دوچند
رعیت کے خوش ہوں صغیر و کبیر / کہ نکلے گا کل شہر میں بے نظیر
یہ فرما محل میں گیا بادشاہ / نقیبوں نے سن حکم لی اپنی راہ
ہوئی شب لیا مہ نے جامِ شراب / گیا سجدۂ شکر میں آفتاب
خوشی میں گئی جلد شب جو گذر / ہوئی سامنے سے نمایاں سحر
عجب شب تھی وہ جوں سحر روسپید / عجب روز تھا شکل روزِ امید
گیا مژدۂ صبح لے ماہتاب / اُٹھا سورج آنکھوں کو ملتا شتاب
کہا شاہ نے اپنے فرزند کو / کہ بابا نہا دھو کے تیار ہو

۱ دوستوں کی صحبت کو غنیمت جان۔ کیونکہ پھول باغ میں بہت کم مدت تک رہتا ہے ۱۲
۲ چرخ۔ دورہ۔ گردش ۱۲
۳ گتھی۔ گتھی ۱۲۔ آسی
۴ آئینہ بندی اس طرح کی جاتی ہے کہ جابجا ٹٹیوں میں آئینے لگاتے ہیں ۱۲۔



## داستان حمام میں نہانے کی لطافت میں

پلا آتشیں آب پیرِ مغاں / کہ بھولے مجھے گرم و سرد جہاں
اگرچہ چاہتا ہے مرے دل کو چین / نہ دینا وہ ساغر جو ہو قلتبین[۱]
کدورت مرے دل کی دھو ساقیا / ذرا شیشۂ مے کو دھو دھا کے لا
کہ سرگرم حمام ہے بے نظیر / گیا ہے نہانے کو بدرِ منیر
ہوا جب کہ داخل وہ حمام میں / عرق آگیا اُس کے اندام میں
تن نازنیں نم ہوا اُس کا کُل / کہ جس طرح ڈوبے ہے شبنم میں گل
پرستار باندھے ہوئے لنگیاں / مہ و مہر سے طاس لیکر وہاں
لگیں ملنے اُس گلبدن کا بدن / ہوا ڈہڈہا[۲] آب سے وہ چمن
نہانے میں یوں تھی بدن کی دمک / برسنے میں بجلی کی جیسے چمک
لبوں پر جو پانی پڑا سربسر / نظر آئے جیسے وہ گلبرگ تر
ہوا قطرۂ آب یوں چشم بوس / کہے تو پڑے جیسے نرگس پہ اوس
لگا ہونے ظاہر جو اعجاز حسن / ٹپکنے لگا اُس سے انداز حسن
گیا حوض میں جو شہ بے نظیر / پڑا آب میں عکس ماہ منیر
وہ گورا بدن اور بال اُس کے تر / کہے تو کہ ساون کی شام و سحر
نمی سے تھا بالوں کا عالم عجب / نہ دیکھی کوئی خوب تر اُس سے تب

۱ قلتبین۔ مجازاً تھوڑا سا ۱۲۔ آسی
۲ ڈہڈہا۔ سرسبز رنگ کی چمک دمک۔ ایک قسم کی خاص چمک ۱۲

